# بمپوش

19.12.2000
Kashmir today




۷۵ نئے پیسے

شائع کردہ: کشمیری بزمِ ادب دہلی

Jan.—Feb.
1959

منظور شدہ محکمۂ تعلیمات حکومت جموں و کشمیر

کشمیری بزمِ ادب دہلی کا دو ماہی جریدہ

# پمپوش دہلی

(ترتیب)



جلد ۲ - نمبر ۱

فی پرچہ — ایک روپیہ

سالانہ چندہ — پانچ روپے

سرورق:- پینٹنگ - عمل منوہر کول

جنوری - فروری ۱۹۵۹ء

کشمیری بزمِ ادب ۳/۴۷ بلیماراں دہلی

باہتمام نندلال برڈو پرنٹر پبلشر ایڈیٹر محبوب المطابع برقی پریس اردو بازار دہلی میں چھپ کر دفتر پمپوش ۳/۴۷ بلیماراں دہلی سے شائع ہوا

# اپنی بات

یہ شمارہ پمپوش کے دوسرے سال کا پہلا پرچہ ہے۔ ہماری کوشش تھی کہ یہ شمارہ فروری میں شائع ہو۔ لیکن ہماری کوشش بارآور نہ ہو سکی۔ پہلے تو مضمون نگار حضرات لمبی تان کر سو گئے۔ پھر مالی مشکلات نے سر اُٹھایا اور جب ان دونوں مشکلوں سے چھٹکارا ملا تو پریس نے رہی سہی کسر پوری کر دی۔ پمپوش کا ہندی سیکشن ڈیڑھ ایک ماہ تک پریس میں پڑا رہا تب کہیں پریس والوں کو پمپوش چھاپنے کی فرصت ملی۔ اس کوتاہی کا ہمیں افسوس بھی ہے اور ہم پڑھنے والوں سے معذرت خواہ بھی ہیں۔

پمپوش زندگی کے دوسرے سال میں قدم رکھ رہا ہے۔ پہلے مہلک سال میں پمپوش کو کئی ایک آندھیوں کا سامنا کرنا پڑا۔ کتنی ہی مشکلیں درپیش آئیں لیکن پمپوش اور اس کے چلانے والے بے حد سخت جان نکلے اور پمپوش ان آندھیوں سے کملانے نہ پایا۔ اب پمپوش نئی اُمنگوں کے ساتھ اپنی زندگی کے نئے سال میں قدم دھر رہا ہے اور اس موقعہ پر ہم پھر ایک بار پمپوش نوازوں سے مخاطب ہو رہے ہیں۔

پمپوش کسی شخص واحد کی ملکیت نہیں اور نہ ہی پمپوش گروپ بندی کا قائل ہے۔ پمپوش میرا آپ کا اور ہر اس کشمیری اور کشمیر نواز بھائی کا رسالہ ہے جو کشمیری زبان اور کشمیری تمدن کو بڑھاوا دینے کا خواہاں ہو۔ اس اعتبار سے پمپوش کی کامیابی ہم سب کی کامیابی ہے۔ ہم مانتے ہیں جیسا کچھ دنوں پہلے ہماری ریاست کے علم دوست وزیر اعظم بخشی غلام محمد صاحب نے دہلی کے ایک عام جلسے میں فرمایا کہ ایک شایانِ شان رسالہ بنانے کے لئے پمپوش میں ابھی رنگ بھرنے کی کافی گنجائش ہے۔ لیکن اس کے باوجود یہ بھی حقیقت ہے کہ کشمیری بزمِ ادب دہلی ہی ایک واحد ثقافتی انجمن ہے جو پچھلے پانچ سال سے التزام کے ساتھ نہ صرف عالی شان جلسوں، پندرہ روزہ ادبی محفلوں اور اسی قسم کی دیگر سرگرمیوں سے ہندوستان کی راجدھانی میں کشمیری علم و ادب اور تمدن کو بڑھاوا دینے میں مصروف ہے بلکہ پمپوش ایسا رسالہ (جو کشمیری کا واحد رسالہ ہے اور اپنی نوعیت کا پہلا جریدہ کہلایا جا سکتا ہے) جاری کرنے کا فخر بھی اسی انجمن کو حاصل ہے۔

پمپوش کو ایک اعلیٰ پایے کا معیاری رسالہ بنایا جا سکتا ہے لیکن ایسا کرنے کے لئے بزم کو ہمہ گیر تعاون کی ضرورت ہے۔ یہ تعاون پمپوش کے پیارے پڑھنے والے پیش کر سکتے ہیں۔ اہلِ قلم حضرات سے تعاون کی زیادہ گنجائش ہے اور کشمیر سرکار بھی اس سلسلے میں بہت کچھ مدد دے سکتی ہے۔ کاش کہ پمپوش نوازوں میں بھی کشمیری زبان اور کشمیری تمدن کے ارتقاء کے لئے وہی لگن پیدا ہو جس لگن کے ساتھ کشمیری بزمِ ادب دہلی کے کارکن پمپوش کی آبیاری کرتے آئے ہیں۔

پچھلے ایک سال میں پمپوش کیا کچھ حاصل کر سکا اور کیا کچھ نہ کر پایا۔ اس کا فیصلہ ہم اپنے قارئین پر ہی چھوڑتے ہیں۔ البتہ ہم صرف اتنا کہنا چاہتے ہیں کہ ابھی کشمیری بزمِ ادب پمپوش کو ایک ماہواری رسالہ بنانے کی جرأت نہیں کر سکی۔ (باقی صفحہ ۱۵ پر)

# کشمیری دُنیا

پچھلے دو ماہ کے دوران میں کشمیری بزمِ ادب دہلی کے دو غیر معمولی جلسے منعقد ہوئے۔ ایک اُس موقعہ پر جب کشمیری زبان کے جواں سال افسانہ نویس و ناول نگار اختر محی الدین صاحب ساہتیہ اکیڈیمی کے تقسیم انعامات کے جلسے میں شرکت کرنے اور اپنی ستن سنگر نام کی کتاب (جو اُن کے سات کشمیری افسانوں کا مجموعہ ہے) کے لئے پانچ ہزار روپیہ کا گراں قدر انعام حاصل کرنے کے لیئے دہلی آئے تھے اور کشمیری بزمِ ادب نے اُن کا سواگت کرنے کی غرض سے ایک جلسے کا اہتمام کیا۔ جلسہ ہندی بھون میں شری پریم ناتھ صاحب در کی صدارت میں ہُوا۔ ابتدا میں بزم کے جنرل سیکرٹری شری کشمیر ناتھ کول نے معزز مہمانوں کا تعارف کراتے ہوئے اس بات پر اظہارِ مسرت کیا کہ کل تک جس کشمیری زبان کو ایک ادبی زبان تسلیم کرنے سے انکار کیا جاتا ہے وہی زبان پچھلے دس ایک ہی سال میں اس قابل بن چکی ہے کہ آج وہ ہندوستان کی دیگر سرمایہ دار اور ترقی یافتہ زبانوں کی ہمسری کرنے لگی ہے۔

جنرل سیکرٹری نے کشمیری زبان کی افادیت کی توضیح کرتے ہوئے کہا کہ کشمیری زبان اہلِ کشمیر کے رگ و پے میں سیکولرازم کا سینچار کرنے کا بہت ہی بڑا اور اہم وسیلہ ثابت ہوئی ہے۔

اس کے بعد جناب اختر محی الدین صاحب نے اپنا ایک تازہ کشمیری افسانہ سنایا جسے بے حد پسند کیا گیا۔ پروفیسر جیالال کول صاحب جو اتفاقاً مجلس میں شریک تھے۔ کشمیری زبان میں نثر کی ارتقا پر ایک عالمانہ اور بصیرت افروز تقریر کی۔ انہوں نے کہا کہ انگریزی جیسی سرمایہ دار زبان نثر کا جو سلجھا ہوا اسلوب ایک صدی کی کاوشوں کے بعد قائم کر سکی کشمیری زبان نے دس ہی سال کے عرصہ میں نثر کا ویسا ہی ستھرا اور نکھرا ہوا اسلوب قائم کر لیا۔ کشمیری نثر کی یہ ترقی بلا شک حیرت انگیز ہے۔ جناب حلیم کاشمیری صاحب نے اس موقعہ پر اپنی ایک تازہ نظم "روشنس وار چھا" سنائی اور حاضرین پر وجد طاری کر دیا۔ شری پریم ناتھ صاحب در نے بزمِ ادب کی طرف سے جناب اختر محی الدین صاحب کو ساہتیہ اکیڈیمی کا انعام حاصل کرنے پر بدھائی دی۔ اخیر میں سیکرٹری نے معزز مہمانوں کا شکریہ ادا کیا اور اختر صاحب کی عزت افزائی کو جملہ کشمیری ادیبوں کی عزت افزائی قرار دے کر انہیں مبارک باد دی۔

اس کے چند ہی دن بعد کشمیری زبان کے ایک اور ممتاز کشمیری ادیب شری امین کامل صاحب کے سواگت کے لئے کشمیری بزمِ ادب دہلی کا ایک اور جلسہ ہندی بھون میں منعقد ہُوا جس کی صدارت کے فرائض شری جانکی ناتھ صاحب گنہار نے سرانجام دئے۔ جلسے کی کارروائی شروع کرتے ہوئے جنرل سیکرٹری شری کشمیر ناتھ کول نے معزز مہمان کا حاضرین سے اور حاضرین کا معزز مہمان سے تعارف کرایا اور اس کے ساتھ ہی کشمیری بزمِ ادب کی ادبی اور ثقافتی سرگرمیوں پر بھی روشنی ڈالی۔ اس کے بعد بزم کے جوائنٹ سیکرٹری شری سوم ناتھ سادھو نے "مترو یُدھ بھیٹ" عنوان کا ایک

منظر سیکٹ پڑھا جس میں لیلائے اسمبلی کے ایک اجڈ شیدائی کے جنون کا خاکہ کھینچا گیا تھا۔ اس کے بعد جناب حلیم صاحب نے آمدِ بہار پر شاعر کے دل کی کیفیت اور نئی امنگوں کے پر تولنے کے موضوع پر ایک وجد آفریں نظم سنائی۔ اس کے بعد شری گوپی کشن کول عرفی بگی نے " نویہ وُکریک دسلایہ" کے عنوان کا ایک افسانہ پیش کیا جس میں زبان اور محاورہ کی خاصی چاشنی موجود تھی۔ شری بشمبر ناتھ کول نے اس کے بعد قطعات پیش کئے۔ اس کے بعد جناب امین کامل نے کشمیری بزمِ ادب دہلی کی ادبی سرگرمیوں اور اس انجمن کے ارکان کی لگن کو شاندار خراجِ تحسین پیش کیا اور پمپوش کے اجراء کو ایک مستحسن قدم قرار دیا۔ شری امین کامل نے جو کشمیر کی کلچرل اکیڈیمی میں کشمیری سب کمیٹی کے کنوینر بھی ہیں، کلچرل اکیڈیمی کے آئندہ پروگرام پر بھی روشنی ڈالی۔ اس کے بعد انھوں نے اپنے مخصوص انداز میں دو کشمیری نظمیں پیش کیں جن کو سن کر اہلِ محفل جھوم اُٹھے۔ صدرِ جلسہ شری جانکی ناتھ صاحب گنہار نے اپنی فاضلانہ تقریر میں کئی ایک سجھاؤ پیش کئے جن سے کشمیری ادب اور کشمیری ثقافت کو بڑھاوا دینے میں کافی مدد مل سکتی ہے۔ حاضرین کی چائے پانی سے بھی تواضع کی گئی۔

• • •

آل انڈیا ریڈیو کے چودہ زبانوں کے کل ہند مشاعرہ میں اس سال کشمیر کی طرف سے جناب رسا جاودانی شریک ہوئے جن کی غزل اور اس کے ہندی ترجمے کو مشاعرہ میں بے حد سراہا گیا۔ کشمیری بزمِ ادب دہلی کے ارکان نے رسا صاحب کا خیر مقدم کیا۔ رسا صاحب کی غزل مع ہندی ترجمے کے پمپوش کے اسی شمارے میں شامل کی جا رہی ہے۔

• • •

کشمیری سمہ تراتسکتی نگر کی طرف سے پچھلے دنوں " روم آف دی ویلی " کے نام سے کشمیری موسیقی کا ایک پروگرام کروڑی مل کالج نئی دہلی میں پیش کیا گیا۔ پروگرام شری موہن لال ایمہ کی کاوشوں سے طے پایا اور کافی کامیاب رہا۔

• • •

کشمیری سہایک سمتی یعنی زون دہلی (رجسٹرڈ) کی قیادت میں ۳۱۔ دسمبر ۱۹۵۸ء کو دہلی کے کانسٹی ٹیوشن کلب گراؤنڈ میں ایک شاندار جشن منایا گیا۔ مہمانوں اور تماشائیوں سے کھچا کھچ بھرے ہال میں سمتی کے صدر شری ایس، ایل تنکد ھر نے اپنی استقبالیہ تقریر میں کشمیر سہایک سمتی کا پروگرام اور تاریخ بیان کرتے ہوئے بتایا کہ دہلی میں مقیم کشمیریوں نے باہمی امداد کے لئے آج سے پانچ سال پہلے اس سمتی کو وجود میں لایا تھا اور تب سے اس کا پروگرام وسیع ہوتا جا رہا ہے۔ سماجی، اقتصادی اور تمدنی لحاظ سے یہ تنظیم بے مثال کام کرتی آرہی ہے اور گذشتہ پانچ سال کے دوران اس نے کئی حاجتمند اور لاچار کشمیریوں کی امداد کی ہے۔ آپ نے یہ بھی بتایا کہ سمتی کے سامنے اب ایک کمیونٹی ہال بنانے کا پروگرام ہے جس کے لئے روپیے کی ضرورت ہے۔ اس میلے اور جشن کا افتتاح کرتے ہوئے جموں و کشمیر کے وزیر اعظم جناب بخشی غلام محمد نے کہا کہ ہر ایک کشمیری کا چاہے اس کے سیاسی اور مذہبی عقائد کچھ بھی ہوں، اس معاملے میں نظریہ بالکل صاف ہے کہ وہ اول تا آخر ہندوستانی ہے اور بہ حیثیت ہندوستان کے ایک شہری کے ہندوستان کی حکومت کے زریں اصولوں پر گامزن رہتا آیا ہے چاہے کتنی ہی مشکلیں اور رکاوٹیں آتی رہیں کشمیری اپنے ان زریں اصولوں سے پیچھے نہیں ہٹے گا۔ انھوں نے کہا کہ سیاسی معاملات میں کشمیری، مساوات، سیکولرازم اور امن کے علمبردار ہیں

(باقی صفحہ ۲۱ پر)

بشمبر ناتھ

# ابھینو گپت آچاریہ

دسویں صدی کے عین وسط میں کشمیر کی مردم خیز سرزمین نے ایک ایسی درخشندہ ہستی کو جنم دیا جس کی ذہانت علمی استعداد روحانی کمال اور بذلہ سنجی و فلاسفی نے چاردانگِ عالم میں دھوم مچادی اور جس کی عظمت کا یہ عالم کہ صدیاں بیت جانے کے بعد اس درخشندہ ہستی کی ضو فشانیاں مہیب تاریکیوں کو چیرتی ہوئی آج بھی علم و ادب اور روحانیت کے شیدائیوں کو راہ دکھلاتے چلی جاتی ہیں۔ آسمانِ علم و ادب اور فلاسفی کے اس "چمکتے" ہوئے تارے کا نام نامی ابھینو گپت آچاریہ ہے۔ جسے کشمیریوں نے بھیرو کا اوتار مانا اور جس کو جنوبی ہند میں ابھینو گپت پاد یعنی شیش کا اوتار مانا جاتا ہے۔

## خاندان اور پیدائش

ابھینو گپت کے خاندان کا شجرہ قنوج کے حکمران یشوورمن (۷۳۰ـ۷۴۰) کے ممتاز و مشہور درباری شاعر اور روحانی پیشوا اتری گپت سے جا ملتا ہے۔ جو گنگا اور جمنا کے دواب میں واقع انتر ویدی گاؤں کا ایک قابل برہمن اور شیو شاستروں کا عالم تھا۔ کشمیر کے فاتح اعظم مہاراجہ للتا دتیہ مکتا پیڈ نے جب ۷۴۰ء میں یشوورمن کو شکست دی اور قنوج کو زیرنگین بنا لیا۔ للتا دتیہ اتری گپت کے تبحرِ علمی اور روحانیت سے اتنا متاثر ہوا کہ اس نے اتری گپت کو کشمیر میں آکر سکونت پذیر ہو جانے پر آمادہ کر لیا۔ کشمیر میں اس علم دوست حکمران نے اتری گپت کو "گوٹھی گنڈ" نام کا گاؤں جاگیر میں دے دیا اور اتری گپت کے خاندان کے لئے پروردپور میں وتستا کے کنارے سیتم شو بالمی مندر کے بالمقابل ایک عالیشان عمارت بھی تعمیر کروا دی۔

للتا دتیہ کے بعد اس خاندان پر ۱۵۰ سال کیا گزری؟ اس کے متعلق تواریخ خاموش ہے۔ البتہ اسی خاندان سے ۱۵۰ سال کے بعد وراہ گپت نام کے ایک شخص نے اپنی خاندانی روایات کو برقرار رکھتے ہوئے علم اور بھگتی میں کافی شہرت حاصل کی۔ وراہ گپت کا بیٹا نرسہم گپت عرف چوکھولکا تھا جو اپنے وقت کا ایک زبردست عالم و شردھالو شیو بھگت مانا جاتا ہے۔ اسی نرسہم گپت کی پارسا اور سگھڑ بیوی دیمل کلا کے بطن سے ۹۵۰ء اور ۹۶۰ء کے درمیان ابھینو گپت کا جنم پروردپور میں ہوا۔

## پس منظر

اہلِ کشمیر زمانہ قبل از تاریخ میں کس مذہب کے پیرو تھے اس کے متعلق کوئی تفصیلی دستاویزی شہادت ہمارے پاس موجود نہیں۔ البتہ تحقیق و تفتیش سے یہی نتیجہ اخذ کیا گیا ہے کہ کشمیر میں بودھ دھرم کے نفوذ سے پہلے "ناگ آریہ" قسم کا ایک مرکب مذہب موجود تھا جس کے اجزائے ترکیبی ناگوں اور ویدک کال کے آریہ لوگوں کے مذہبی اعتقادات تھے۔ لوگ جہاں ناگوں کو پوجتے

تھے وہاں ساتھ ہی اردھ ناریشور یا اردھ ناری تشیشور کی بھی پوجا ہوتی تھی۔ ہاں یہ بات ضرور ہے کہ ابھی یہ مرکب قسم کا دھارمک نظام ایک حد تک 'رسوم و قیود' تک ہی محدود تھا جس کی پُشت پر کوئی واضح اور تفصیلی فلسفہ موجود نہ تھا۔ ظاہر ہے کہ کشمیر کے آدی واسی ناگوں اور باہر سے آئے ہوئے آریوں نے امن و آشتی کے ساتھ دوش بدوش زندگی بسر کرنے کے لئے مذہبی رواداری کی ایک ایسی قندیل روشن کی جس کی تعریف کئے بغیر رہا نہیں جاتا۔ پھر جب تتھاگت کے پیروؤں اور بھکشوؤں نے بدھ کا پیغام کشمیر تک پہنچا دیا۔ اپنی روایتی رواداری کے باعث اہلِ کشمیر نے اس نئے مذہب کا باہیں پھیلا کر خیر مقدم کیا۔ حتیٰ کہ بودھ دھرم کی روح سے متاثر ہو کر اہلِ کشمیر نے بھی بدھ کو وشنو کا ایک اوتار تسلیم کر لیا اور اسے بھی اپنے دیوتاؤں کے زمرہ میں شامل کر کے پوجنے لگے۔ یہ سلسلہ تب تک برابر جاری رہا جب کُشان خاندان کے مشہور حکمران کنشک نے شمالی ہند میں ایک بھاری سلطنت قائم کر لی اور بودھ دھرم کو منظّم و مربوط فلسفہ سے آراستہ کرنے اور بودھوں کے مختلف مت متانتروں اور فرقوں کے خیالات میں ہم آہنگی پیدا کرنے کی غرض سے کشمیر ہی میں چوتھی بودھ پریشد بلائی اور جب اس نے بالآخر کشمیر کو بودھ بھکشوؤں کے لئے وقف کر دیا۔ کشمیر پر بودھ بھکشوؤں کی عملداری قائم ہو جانے کے باعث بودھ دھرم کو وادی میں ایک خاص مقام اور امتیازی مرتبہ حاصل ہو گیا۔ اپنی اس امتیازی پوزیشن کا فائدہ اُٹھاتے ہوئے بودھوں نے ناگ ارجن اپارشو اور اشو گھوش جیسے عالم بھکشوؤں کی سرکردگی میں عام تبلیغ شروع کر دی۔ چونکہ بودھ دھرم منطق اور فلسفہ کے پورے ساز و سامان سے لیس ہو چکا تھا۔ مساوات و برابری اس مت کا طرۂ امتیاز تھا۔ اس کے اصول عام فہم اور سلیس تھے اور اس کے مقابلہ پر کشمیر کا 'ناگ آریہ' دھرم ابھی تک ظاہری 'رسوم و قیود' میں ہی جکڑا ہوا تھا

قدرتی بات تھی کہ ہر شاستر ارتھ اور ہر مذہبی مناظرے میں برہمنوں کو بودھوں سے شکست ملنے لگی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اہلِ کشمیر میں سے اکثر غیر برہمن جاتیاں۔ جو مروجہ دھرم سے چنداں مطمئن نہ تھیں جوق در جوق بودھ دھرم کے احاطہ میں شامل ہونے لگیں۔ ظاہر ہے کہ ایسے حالات میں ناگ دیوتاؤں کی عبادت بھی مٹنے لگی اور اردھ ناریشور کی عبادت بھی پس پشت پڑ گئی۔ جس کا ناگ دھرم کے علمبرداروں کو بھی دُکھ ہوا اور براہمنوں کو بھی۔ اپنی اس ہزیمت نے کشمیر کے قدیمی مذہب کے ان علمبرداروں کو جھنجھوڑنا شروع کیا اور اُن میں یہ احساس پیدا ہو گیا کہ بودھ دھرم کے امڈتے ہوئے طوفان سے قدیمی ہندو دھرم کو بچانا ہے تو ہندو دھرم کو رسوم و قیود کی جکڑ بندی سے آزاد کرنا ہوگا اور ساتھ ہی اسے ایک ایسے فلسفہ اور منطق سے آراستہ کرنا ہوگا۔ جو مقابلے میں پورا اُتر سکے۔ کشمیر کی مذہبی اور معاشرتی تواریخ میں یہ موڑ بے حد اہمیت کا حامل ہے۔ چنانچہ چندر دیو نامی براہمن کی سرکردگی میں ایک تحریک کا آغاز ہوا جو بعد میں پنپ کر اس قدر توانا اور تنومند بن گئی کہ بالآخر بودھ دھرم بھی کشمیریوں کی اس نئی مذہبی پرنالی میں مدغم ہو کر رہ گیا۔ اُدھر ہندوستان میں بھی کمارل بھٹ اور اس کے بعد سوامی شنکر آچاریہ نے بودھ دھرم کے حصار پر کاری ضربیں لگادی تھیں اور شنکر کے دگ وجے کے دوران جگہ جگہ یہاں تک کہ کشمیر میں بھی ہندو دھرم کے جھنڈے پھر سے گاڑ دئے تھے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ کشمیر کے ذہن رسا نے ایک نئی دھارمک پرنالی کو فروغ دیا جسے کشمیری شیوازم یا ترکا سے موسوم کیا جاتا ہے اور جس ترکا شاستر کی نوک پلک سنوارنے میں ابھینو گپت آچاریہ کا رول نہایت ہی قابلِ قدر ہے۔ گو کشمیری شیوازم کی داغ بیل ۸۲۵-۵۰ء میں وسوگپت نے شیو سوتر اور سپند کاریکا نامی تصانیف سے ڈال دی تھی اور اس کے بھٹ کلاٹ سومانند، اتپل دیو جیسے عالم ترکا

کو ایک باضابطہ شاستر بنانے میں شاندار کارنامے سرانجام دے چکے تھے۔ لیکن ترکاشاستر کی سب سے زیادہ مستند اور جامع تصنیف تنترالوک ابھینوگپت جیسے عالم باعمل کی ہی کاوشوں کی رہین ہے۔

## لڑکپن و تعلیم

ابھینوگپت کا جنم ہی ایک ایسے دور میں ہوا جب کشمیر روحانیت اور علم دوستی کے جذبے سے سرشار تھا۔ اور جب اہل کشمیر کے علم وفضل نے ہندوستان کی سرحدیں پھلانگ کر چین، تبت، ہند چینی، جاوا، سماٹرا، بالی اور اُدھر وسط ایشیا تک سکّہ جما دیا تھا۔ یہی وہ زمانہ ہے جب کشمیر ساری دنیا میں شاردا پیٹھ مانا جاتا تھا۔ اور جب دُور دُور سے طالب علم کشمیر آتے اور یہاں کے علماء و فضلاء سے فیضان حاصل کرتے تھے۔ ابھینوگپت کی ایک اور خوش قسمتی یہ تھی کہ جنم بھی اس نے ایک ایسے خاندان میں لیا۔ جسے علم و ادب اور روحانیت کے جوہر پشت در پشت وراثت میں ملے تھے اور جس خاندان کا ہر فرد فکرِ معاش سے آزاد علمی سرگرمیوں میں ہی منہمک تھا۔ ابھینو کے والد تو مانے ہوئے عالم اور زاہد تھے ہی ابھینو کے چچا وامن گپت چچازاد بھائی کھیم، اتپل، چکرک اور پدم کے علاوہ اس کے چھوٹے بھائی منورتھ سبھی جیّد عالم ہو گذرے ہیں۔ ظاہر ہے کہ ایسے حالات میں شروع سے ہی ابھینو کی ذہنی نشوونما کو ایک سازگار علمی ماحول میسر رہا ہوگا۔

ابھینو کی ابتدائی تعلیم وقت کے دستور کے مطابق ایک مقامی پاٹھشالہ میں شروع ہوئی۔ جہاں بچپن ہی میں اس کے جوہر کھلنے لگے اور اس کی ذہانت و ذکاوت سے ابھینو کے گورو بھی ششدر ہو کر رہ جاتے۔ چھوٹے ابھینو کی زیرکی اور قابلیت کا یہ حال تھا کہ اس کے ہم جماعتوں کو ابھینو کے مقابلہ پر آتے ہی ایک لرزہ سا طاری ہو جاتا اور وہ ابھینو سے ایک خطرناک سانپ کی طرح ڈرتے۔ عالموں کا خیال ہے کہ اسی ہونہاری کی نسبت سے پاٹھشالہ کے استاد نے گپت خاندان کے اس فوق الفطرت چشم و چراغ کو ابھینوگپت پاد نام دیا۔ حالاں کہ والدین ابھینو کو مختلف نام سے پکارتے تھے۔

## ایک دھچکا اور اس کا ردِّ عمل

ابھی ابھینوگپت پڑھ ہی رہا تھا کہ اس کی پارسا اور شفیق ماں عالمِ جوانی میں ہی چل بسی۔ چوں کہ ابھینو کو اپنی والدہ سے شدّت کا لگاؤ تھا اس کے بے وقت گذر جانے نے ننھے ابھینو کا شیشۂ دل چُور چُور کر چھوڑا۔ ماں کے بغیر اسے گھر سونا سونا سا لگتا۔ در و دیوار سے یاس و حسرت ٹپکتی۔ اس کی زندگی یکسر بے کیف ہو کر رہ گئی۔ اگر باپ کی محبت اور احترام اس کے پاؤں نہ جکڑتا تو شاید وہ ماں کے سایہ سے محروم گھر میں قدم رکھنا بھی گوارا نہ کرتا۔

ان ایام میں ابھینو ساہتیہ (ادب) کے مختلف اصناف کی تعلیم حاصل کر ہی رہا تھا۔ لیکن والدہ کی موت کے صدمے نے اسے اس قدر جھنجھوڑ ڈالا تھا کہ اب اسے ساہتیہ سے بھی چنداں دلچسپی نہ رہی۔ ستم بالائے ستم یہ کہ نرسمہ گپت نے اپنی جوان بیوی کے گذر جانے پر دنیا ہی ترک کر دی اور گوشہ نشینی اختیار کر کے باقی ماندہ زندگی ریاضت و عبادت میں ہی گزارنے لگا۔ دنیا کی بے ثباتی سے اب ابھینو کا دل اس قدر اُچاٹ ہو گیا کہ اس نے عمر بھر کنوارا رہنے اور گھر گرہستی کے بندھنوں میں نہ پھنسنے کا عہد کر لیا۔ اس عہد کو اس نے آخری دم تک سختی کے ساتھ پورا کیا۔

## ذوقِ تجسّس

ماں کی جدائی اور باپ کے سنیاس نے ابھینو کو گھر کی ممتا سے آزاد کر دیا اور حیات و ممات کے سربستہ راز کھولنے، نجات کا راستہ تلاش کرنے اور عالم باعمل بننے کی دھن میں گھر سے نکل کھڑا ہوا اور ایک جنونی کی طرح مرشدوں کی تلاش میں پھرنے لگا۔ اُسے جہاں بھی کسی قابل عالم یا آچاریہ کا پتہ چلتا وہ پوری شردھا اور کامل

عقیدت کے ساتھ وہیں جاکر اپنی جھولی پھیلا دیتا اور علم کی بھیک مانگتا۔ ابھینو کا عقیدہ تھا کہ علم بجائے خود تعلیم کا انعام ہے۔ چنانچہ اس نے اپنے ایڈیشنوں میں بھی اور اپنے ذاتی کردار سے بھی اسی نظریے کی تبلیغ کی کہ علم حاصل کرنے کے لئے جس قدر ریاض اور جس قدر قربانی دی جائے کم ہے۔ اور پھر اسے اس بات سے بھی کبھی یہ خاش نہ تھی کہ علم کا سرور عطا کرنے والا سرچشمہ کہاں ہے کس مت اور مذہب کا ہے۔ خود وہ اپنی شہرہ آفاق تصنیف "تنتر آلوک" میں لکھتا ہے:

"خوش نصیبی سے اگر طالب علم کو ایک ایسا گورو میسر بھی ہو جائے جو خود بھی کامل بن چکا ہو اور جو اپنے شاگرد کو بھی کامل بن جانے کی راہ دکھا سکے۔ پھر بھی یہ کوئی معقول وجہ نہیں بن سکتی کہ طالب علم دوسرے مرشدوں اور آچاریوں سے فیضان حاصل کرنے کی کوشش نہ کرے"

یہی نظریہ اس بات کا موجب بنا کہ ابھینوگپت نے ہر مروجہ شاستر اور علم کے ہر مروجہ سرچشمے میں پوری پوری دست گاہ حاصل کرنے کے لئے وقت کے تقریباً ڈھائی درجن آچاریوں اور عالموں سے تعلیم پائی جن میں نرسمہ گپت - وامناتھ، بھوتی راج تنیا، بھوتی راج، لکشمن گپت، اندوراج، بھٹ طوطا اور شمبوناتھ جیسے عالم بھی شامل ہیں۔ گورو دھارن کرنے میں ابھینو نے کبھی تخصیص و امتیاز کو حایل نہ ہونے دیا۔ یہی وجہ ہے کہ اس نے پنڈتوں اور برہمنوں کے علاوہ بودھ اور جین دھرم کے آچاریوں کے سامنے بھی زانوئے ادب تہ کیا اور اس طرح سے اس نے مختلف آگموں کے علاوہ علم عروض (PROSODY) دھونی (SUGGESTION) "تنتر شاستر - ناٹیہ شاستر (DRAMATURGY) اور گرامر پہ پوری پوری قدرت حاصل کر لی۔ اس کی سچی لگن کو دیکھ کر اس کے مرشدوں نے بھی ابھینو کو خوشی خوشی نہال اور مالا مال کر دیا۔

## عالم با عمل

ابھینو صرف ایک عالم ہی نہیں تھا، ودیا ساگر ہی نہیں مانا جاتا تھا بلکہ تحصیل علم کے ساتھ ہی ساتھ وہ سادھنا بھی کرتا گیا اور یہ سادھنا ختم کے بعد اس نے یوگ سدھی بھی حاصل کر لی۔ کہا جاتا ہے کہ انھوں نے ایسے ایسے معجزے دکھائے کہ وقت کے عالموں اور فاضلوں نے اُسے متفقہ طور پر آچاریہ تسلیم کر لیا۔

ابھینوگپت کے فاضل ٹیکا کار (مفسر) جے رتھ نے اپنے گورو کا حوالہ دے کر لکھا ہے کہ ابھینوگپت میں اعجاز کی وہ پانچوں علامتیں موجود تھیں جو ایک پہنچے ہوئے سالک کا طرۂ امتیاز کہی جا سکتی ہیں اور یہ پانچ علامتیں یہ ہیں:

(۱) شِو (رُودر) کی اٹوٹ عقیدت (۲) منتر سدھی (۳) پانچوں عنصروں پر مکمل کنٹرول (۴) مقصد اعلیٰ حاصل کرنے کی قابلیت اور (۵) ایکا ایکی سارے شاستروں کا سچا گیان ہو جانا

انھیں معجزوں کے باعث ابھینو کے ہم عصروں اور بعد کے لکھنے والوں پر بھاری اثر پڑا اور انھیں کے باعث اسے مختلف شاستروں اور ساہتیہ کے مختلف اصناف میں کامل کامیابی نصیب ہوئی۔

## تصانیف

ابھینو کی ادبی سرگرمیوں کا دور اس کی اپنی تصانیف کے مطابق ۹۸۵ء سے شروع ہوتا ہے جب اس نے اپنی پہلی تصنیف کرم ستوترا لکھی اور یہ سلسلہ ۱۰۱۴-۱۵ء تک جاری رہا۔ اس دوران میں اس ہمہ دان عالم نے جو کچھ لکھا نہ جانے اس میں سے کتنے جواہر پارے گردش دوراں کے ہاتھوں تلف ہو گئے ہوں گے۔ لیکن اس کے باوجود ابھینو کی جو تصانیف زمانہ کی دست برد سے بچی بچائی ہم تک پہنچ گئی ہیں ان سب کی تعداد تین درجن تک جا پہنچتی ہے۔ ان میں وہ چھوٹی بڑی چیزیں بھی ہیں جو فلسفہ بالخصوص کشمیری شیو ازم سے متعلق ہیں اور وہ تصانیف

بھی جن کا تعلق ساہتیہ کے مختلف اصناف کے ساتھ ہے۔

## سمادھی

ابھینو گپت کی وفات کا سن بھی بد قسمتی سے اسی طرح متعین نہیں ہو سکا ہے جس طرح اس کی پیدائش کے سن کی پوری پوری شہادت دستیاب نہیں ہوتی۔ البتہ روایت ہے کہ جب اس مرد سالک نے اپنی زندگی کا وہ مقصد پورا کر لیا۔ جس کی تکمیل کے لئے اُسے جسدِ خاکی عطا ہوا تھا۔ ابھینو اپنے ۱۲۰۰ شاگردوں کے ہمراہ بھیرو ستوتر کا جاپ کرتا ہوا بھیرو گاؤں کے متصل ایک گپھا میں داخل ہوا اور اپنے شاگردوں سمیت دنیا والوں کی نظروں سے غائب ہو گیا۔ ابھینو گپت کے غار میں داخل ہونے کی یہ روایت سینہ بہ سینہ آج تک برابر چلی آتی ہے۔ اور چہ ہندو وچہ مسلمان سبھی میں یہ مشہور ہے کہ ابھینو گپت آچاریہ بھیرو علاقہ کی ایک گپھا میں ——— جو آج بھی موجود ہے ——— داخل ہو کر نظروں سے اوجھل ہو گیا۔

کشمیری شیولیعنی ترکا کی ارتقا میں جو رول ابھینو گپت آچاریہ نے ادا کیا۔ اور ناٹیہ شاستر یعنی علم ڈراما، دھونی، جمالیات اور شعر و سخن کی ہر صنف میں گل فشانیاں کر کے ابھینو نے ہندوستان کی تمدنی وراثت میں اضافہ کیا۔ ان باتوں پہ اگلے شمارہ میں روشنی ڈالی جائے گی۔

---

اکبر جے پوری

# غزل

خونِ گشتہ دل سے رنگِ گلستاں بنا دیا
سوزِ نفس سے بزمِ چراغاں بنا دیا

اللہ رے تیرے راز کی یہ پردہ داریاں
ماضی کے ہر خیال کو نسیاں بنا دیا

دستِ جنونِ شوق کی ہائے رے بےبسی
چاکِ جگر کو جزوِ گریباں بنا دیا

دے دے کے داغ تیری جدائی نے بارہا
زخمِ جگر کو اور نمایاں بنا دیا

کیوں کر نبھے گی اس دلِ کفر آشنا سے اب
مجھ کو تو ان بتوں نے مسلماں بنا دیا

چاروں طرف ہیں حسن کی یوں جلوہ ریزیاں
بیداریوں کو خواب پریشاں بنا دیا

لایا تھا داغِ دل کی نمائش کے واسطے
ان کو چراغِ جشنِ بہاراں بنا دیا

شیدا کشمیری

# خزاں

دیکھنے آئے صراحی، جام اور مینا کی آگ
حضرتِ موسیٰ سے سننے آئے ہیں سینا کی آگ

برگ برگ اس باغ کا اب مخزنِ صد طور ہے
ڈالی ڈالی میں وہ حُسنِ آتشیں مستور ہے

ہے چنارِ شعلہ پوش و شعلہ پرور شعلہ بار
شور ہے صحنِ چمن میں "ایں چہ آتش ایں چہ نار"

ہے چمن زاروں میں قدرت کی نئی گُلکاریاں
اُٹھتی ہیں ہر برگ سے ہر پھول سے چنگاریاں

پوچھ بیٹھا تو اے چنارِ باغ یہ کیا راز ہے
تو سراپا سوز ہے ندی سراپا ساز ہے

تیرے ہر اک برگ میں پنہاں شرر انگیزیاں
قطرے قطرے میں نہاں اس کے ترنّم ریزیاں

بہ رہی ہے آبِ جُو کیا ناچتی گاتی ہوئی
پیچ اندر پیچ، خم در خم ہے بل کھاتی ہوئی

جھینپتی عُریانیت پر اپنی شرماتی ہوئی
دل کو اک گہوارۂ سنگیں میں بہلاتی ہوئی

آگ پھولوں میں چمن میں آگ، اشجاروں میں آگ
ہر طرف شعلے ہی شعلے زعفراں زاروں میں آگ

باغِ شالیمار میں آگ، اس کے فوّاروں میں آگ
ہے نسیم آتش کدہ پیدا ہے کہساروں میں آگ

چُن رہی ہیں پھول اور گاتی ہیں دہقاں زادیاں
حُسن کی آبادیاں پھولوں کی یہ شہزادیاں

آج کل کشمیر ہے اک کائناتِ آتشیں
مل گئی ہے اہلِ گلشن کو حیاتِ آتشیں

کمال لداخی

# فضل اللہ

فضل اللہ اپنے گاؤں کے سب سے بڑے زمیندار ہی نہیں بلکہ بڑے اثر و اقتدار کے بھی مالک بن گئے۔ ان کا پختہ مکان دور سے ایک پرانا محل جیسا لگتا ہے۔ کہتے ہیں وہ پہلے پہل ایک امیر آدمی کے پاس نوکر تھے۔ جب وہ آٹھ ہی برس کے تھے، باپ انتقال کر گیا۔ ماں پڑوس کے زمیندار کے گھر اون کات کر گزر بسر کرنے لگیں اور وہ خود شہر میں ایک امیر سوداگر کے ہاں نوکر ہوئے۔ سوداگر، فضل اللہ سے دکان کا کام لینے کے علاوہ گھر کے برتن صاف کرواتا، کمروں میں جھاڑو دلواتا اور اپنے پیر دبواتا تھا۔ گاؤں میں وہ 'فضل اللہ' کی جگہ 'فُولا' کہلاتا تھا لیکن جب سوداگر کے پاس آئے تو سب 'فضل' کہنے لگے لیکن سوداگر کے بچے 'فضول آیا'، 'فضول آیا' کہہ کر پکارتے تھے۔

سوداگر کے بچوں کی دیکھا دیکھی اڑوس پڑوس کے لڑکے بھی فضل اللہ کو 'فضول آیا'، 'فضول آیا' کہہ کر ستانے لگے اور یہ خون کے گھونٹ پی کر رہ جاتے تھے۔ سوداگر کے سب سے چھوٹے بچے سے فضل اللہ کو بڑی چڑھ تھی کیونکہ اس کی خاطر اسے کبھی گدھا بن کر بازوؤں اور ٹانگوں کے بل چلنا پڑتا تھا اور کبھی بکری بن کر ممیانا پڑتا تھا۔ لڑکا اُن کی پیٹھ پر سوار ہو جاتا اور چابک کی ہلکی ہلکی ضرب ٹانگوں پر چلاتا جاتا اور فضل اللہ اس کو اِدھر اُدھر گھمایا کرتے تھے۔

فضل اللہ کی تابعداری اور محنت پر سوداگر بہت ہی خوش تھا اور ایک دن سوداگر نے خوش ہو کر فضل اللہ کو پرچون اور اشیاءِ خوردنی کی ایک دکان سونپ دی۔ شروع شروع میں فضل اللہ دکان پر دیانت داری سے کام کرنے لگے۔ سوداگر کو فضل اللہ پر کامل اعتماد تھا۔ لہٰذا حساب کتاب میں خاص توجہ نہیں دیتا تھا۔ لیکن جب ہزاروں روپیوں سے واسطہ پڑا تو اُن کی چمک سے فضل اللہ کی آنکھیں چندھیا گئیں اور کچھ نہ کچھ روپیہ بٹورنے لگے۔ جوں جوں تجارت کے گُر میں انھیں مہارت حاصل ہوتی گئی توں توں ان کی آمدنی میں بھی اضافہ ہونے لگا اور وہ چٹورپن سے زیادہ روپیہ بٹورنے لگے۔ کچھ عرصے کے بعد فضل اللہ کے پاس ایک اچھی خاصی رقم جمع ہو گئی۔ ایک دن کسی بات پر سوداگر کو فضل اللہ کی دیانت پر شک ہوا۔ اس نے فضل اللہ کو بلایا اور دکان کے حساب کی جانچ پڑتال کی۔ لیکن ان میں بہت جلد لے دے ہونے لگی۔ سوداگر نے حسبِ عادت فضل اللہ کو سخت ترش الفاظ کہے لیکن فضل اللہ بھی گرمی سے تکرار کرنے لگے۔ فضل اللہ کا طرزِ عمل دیکھ کر سوداگر تلملا اُٹھا اور خوب ڈانٹ ڈپٹ کرنے لگا۔ لیکن وہ دو سال پہلے والا فضل نہیں تھا جو سوداگر کی آنکھ کے اشارے پر ناچا کرتا تھا اور ترش باتیں سہہ لیتا تھا۔ فضل اللہ نے سوداگر کو جواب میں غلیظ گالیاں سنائیں اور چلتے بنے اور سوداگر حیرت سے منہ کھولے ... رہ گیا۔

سوداگر کے ہاں سے نکل آنے کے بعد فضل اللہ سیدھے اپنے آبائی گاؤں آئے۔ اپنے باپ کے مکان کے پاس ایک بڑی کافی زمین خریدی اور باپ کا کٹیا نما مکان ڈھا کر ایک خوبصورت اونچا مکان تعمیر کیا۔ جس کے ساتھ ایک خوبصورت باغ لگایا۔ نیز مکان کے ساتھ ہی ایک دکان بھی کھول دی جہاں گھر والوں کی ضروریات کی تمام چیزیں ہر وقت میسر رہتی تھیں۔

گاؤں میں قدم جماتے ہی فضل اللہ نے سود پر قرضہ دینے کا دھندا شروع کیا۔ جہاں سود لیا جاتا ہے وہاں اکثر مقدمہ بازیوں کی نوبت بھی آتی رہتی ہے۔ فضل اللہ بھی ان سے بچ نہ سکے۔ لیکن مقدموں میں ہمیشہ ان کی جیت ہوتی جس کا صلہ انہیں اکثر زمین کی صورت میں ملتا تھا کیونکہ ان کی رسائی بڑے بڑے افسروں تک تھی۔ جب بھی گاؤں میں کوئی سرکاری افسر آتا تو فضل اللہ کے خوبصورت مکان میں ٹھہرتا تھا جہاں اچھے اچھے کھانوں سے اس کی تواضع ہوتی اور نرم و گرم بستر سونے کے لئے ملتے۔ ان کے گھر میں فرنیچر کا اچھا خاصا انتظام تھا۔ لیکن فضل اللہ میں سب سے بڑی خوبی یہ تھی کہ وہ افسروں کے تیور جھٹ تاڑ لیتے اور بوقت ضرورت روپیہ صرف کرنے میں کبھی بخل سے کام نہیں لیتے تھے۔ شاید یہی وجہ تھی کہ مقدمہ بازیوں میں ان کی کبھی ہار نہیں ہوتی تھی۔

گندم کے لہلہاتے کھیتوں، شاداب پھلواڑیوں اور خوبصورت باغیچوں سے فضل اللہ کی زمین کی وسعت سال بہ سال بڑھتی گئی۔ جن میں دوسرے خون پسینہ ایک کر کے گیہوں اگاتے تھے۔ رنگ برنگے پھول کھلاتے تھے اور گوناگوں بیل بوٹے لگاتے تھے۔ چند ہی سالوں میں ان کا شمار گاؤں کے امیر ترین زمینداروں میں ہونے لگا اور لوگ عزت سے انہیں "لولا" کے بدلے "فضل اللہ" کہنے لگے۔ گاؤں کے تمام کسان ان سے ڈرتے تھے۔ فضل اللہ سے پہلے رنچھوڑ گیا لیو گاؤں کا سب سے بڑا زمیندار مانا جاتا تھا جس کی دھاک تمام گاؤں میں جمی ہوئی تھی۔ لیکن فضل اللہ نے اس کو بھی ایک مقدمہ کی گتھی میں الجھا کر اس کے وقار کو ایک ہی جھٹکے میں گرا دیا۔ تبھی سے گاؤں کے بڑے بڑے زمیندار بھی فضل اللہ سے آنکھ ملاتے گھبراتے تھے۔

گاؤں کے تمام کسان فضل اللہ کی آنکھ کے اشارے پر ناچتے تھے۔ جب کھیتی باڑی کا وقت آتا تو بہت سے کسان ان کے پاس امنڈ آتے۔ وہ ایک بیش قیمت یارقندی غالیچے پر آنگن میں بیٹھ جاتے۔ چلم کی نے منہ میں ہوتی اور کسانوں کو کام کے متعلق ہدایتیں دیا کرتے تھے۔ گاؤں کی غربی سمت میں بھی ان کی زمین تھی۔ شمال کی طرف بھی دریا کے ساتھ ساتھ ان کے گندم اور جو کے کھیت پھیلے ہوئے تھے اور جنوبی حد پر بھی ایک چھوٹا سا مکان ان کی ملکیت میں آیا تھا جس کے ساتھ نیم دائرے کی صورت میں ایک باغیچہ بھی ملحق تھا جس میں سیب اور خوبانیوں کے پیوند شدہ درخت کھڑے تھے۔

جب انسان روپے کی فکر سے آزاد ہوتا ہے تو دوسری کوئی نہ کوئی فکر ضرور دامن گیر ہو جاتی ہے۔ یہ فکر عزت و شہرت کی فکر ہوتی ہے۔ اثر و اقتدار کی فکر ہوتی ہے۔ یہی فکر فضل اللہ کے دل میں بھی جاگ اٹھی۔ وہ گاؤں کے مقتدر لیڈر بننا چاہتے تھے۔

اسی دوران میں ملک کو آزادی ملی۔ دور افتادہ اور چھوٹے چھوٹے گاؤں میں آزادی کی لہر دھیرے سے صبح کی ہوا کے ایک جھونکے کی طرح آئی۔ جاگیرداروں، زرداروں اور زمینداروں کے خلاف ایک دبی دبی گھٹی گھٹی آگ سلگنے لگی۔ اس سے بہتر موقعہ فضل اللہ کے لئے اور کیا ہو سکتا تھا۔ لیڈر بننے سے ان کے دو مطلب حل ہوتے تھے۔ ایک تو وہ اپنے حاصل کئے ہوئے وقار اور امارت کو بحال رکھ سکتے تھے اور دوم اقتدار حاصل کرنے کے لئے نیک نامی پا سکتے تھے۔ اقتدار حاصل کرنے کے لئے لوگوں کا اعتماد حاصل کرنا ضروری تھا۔ لیکن فضل اللہ نے کچی روٹی نہیں کھائی تھی۔ وہ اچھی طرح جانتے تھے کہ لوگوں کا اعتماد کس طرح حاصل کیا جا سکتا ہے۔

ایک دن انہوں نے اپنے گھر بہت سا حلوا تیار کیا اور تمام کسانوں

کو مدعو کیا۔ تمام کسان سہمے سہمے ان کے گھر کے آنگن میں جمع ہو گئے۔ آنگن کے دونوں طرف سفید پھولوں کے دو گملے لگے تھے۔ کسان بے چارے حیران تھے کہ فضل اللہ کو وہ آج کیسے یاد آ گئے۔ ان کے دل اُمید و بیم کے درمیان ڈول رہے تھے کہ ایک بڑے تھال میں حلوہ اور باقر خوانیاں آئیں اور اس کے پیچھے پیچھے فضل اللہ کا مسکراتا ہوا چہرہ نمودار ہوا۔ تمام کسان ان کے احترام میں کھڑے ہو گئے۔ لیکن فضل اللہ نے انتہائی مخلصانہ انداز میں ہاتھ اُٹھا کر سب کو بٹھایا اور خود ہی کسانوں میں حلوہ بانٹنے لگے جو دو دو باقر خوانیوں کے بیچ میں رکھا ہوا تھا۔ جب سب لوگ حلوہ کھا چکے تو فضل اللہ نے مسکراتے ہوئے کسانوں سے کہا:

"بھائیو! آپ کو آج میں نے اس لئے بلایا ہے کہ آپ کو آزادی کی خوش خبری سناؤں۔ گورے بھاگ گئے ہیں اور ہمارا ملک آزاد ہو گیا ہے۔ آزادی دنیا کی سب سے بڑی نعمت ہے ... ....... اس آزادی کا بڑا مقصد یہ ہے کہ ہم آرام و آسائش سے اپنی زندگی بسر کر سکیں اس کے لئے بہت سی چیزوں کی ضرورت ہے ......... ہمارے شہر سے گاؤں جانے والا راستہ بالکل کچا ہے۔ اس کو پختہ بنوانا ہے ...... ہمارے گاؤں میں بہت سی زمینیں بے کار پڑی ہیں ان میں کاشت کاری کا انتظام کرانا ہے ...... سود خوری زوروں پر ہے۔ اس کا ...... ہمارے بدن پر ادنیٰ کھُردرے کپڑے ہیں ان کے بدلے میں ...... ہم موٹا جھوٹا کھا کر گزر بسر کرتے ہیں کیوں نہ ہم کو ...... ان سب باتوں کے لئے ہمیں بڑی سرکار سے لڑنا ہے جس کے لئے ہمیں ایک مخلص آدمی کی ضرورت ہے جو ہماری آواز کو بڑی سرکار تک پہنچائے ...... تو بتایئے کون اس کام کے لئے موزوں ہو سکتا ہے۔" یہ کہہ کر فضل اللہ داد طلب نگاہوں سے کسانوں کو دیکھنے لگے۔ تھوڑے سے وقت کے لئے خاموشی چھائی رہی۔ پھر ایکا یک گاؤں کے نمبردار اوبھیا نے کھڑے ہو کر کہا: "جناب کے سوا اور کون موزوں ہو سکتا ہے۔ کس کو ایسی عقل ہے؟ جناب ہی ہمارے دُکھ سکھ کی باتیں بڑی سرکار تک پہنچا سکتے ہیں۔"

"وہ تو ٹھیک ہے۔" فضل اللہ نے بات کاٹ کر انتہائی ہمدردی کے لہجے میں کہا: "لیکن یہ آسان کام نہیں ہے ذمہ داری کا کام ہے۔"

"حضور ہمارے مائی باپ ہیں۔ اگر حضور ہماری خاطر اس ذمہ داری کو نہ سنبھالیں گے تو پھر کون سنبھالے گا۔" اوبھیا اور دو کسانوں نے ہاتھ جوڑتے ہوئے کہا اور تمام کسانوں نے ان کی ہاں میں ہاں ملائی۔

فضل اللہ کچھ دیر تک خاموش رہے اور پھر اچانک چہرے پر مصنوعی سوچ کے آثار پیدا کرتے ہوئے بولے۔ "اچھا جب آپ سب کی یہی مرضی ہے تو میں کیا عذر کر سکتا ہوں لیکن" یہ کہہ کر فضل اللہ ایک لمحے کے لئے رُک گئے اور پھر یوں گویا ہوئے:

—— "اچھا آپ اس وقت اپنے گھروں کو جا سکتے ہیں۔ کل سوچ کر میں جواب دوں گا۔"

کسانوں نے اطمینان کی ایک گہری سانس لی۔ فضل اللہ کے لیڈر بننے پر وہ مطلق خوش نہیں تھے۔ لیکن انہیں خوشی اس بات کی تھی کہ لیڈر بننے کے بعد وہ فضل اللہ کی ستم رانیوں سے بچ جائیں گے۔

سبھی کسان فضل اللہ کے بڑے دروازے سے نکل کر منتشر ہو گئے اور اپنے اپنے گھروں کی طرف روانہ ہو گئے۔ صرف اوبھیا اور دو بوڑھے کسان فضل اللہ کی باتوں پر بنفشئی اور جامنی رنگ چڑھاتے رہے یہاں تک کہ کائنات پر ظلمت کی کالی چادر تن گئی۔

اب فضل اللہ اپنے گاؤں کے سب سے متمول زمیندار ہی نہیں تھے بلکہ سب سے بڑے سوشل لیڈر بھی مانے جانے لگے۔ انہیں جب وزیر صاحب نے گاؤں کا دورہ کیا تو لوگوں نے متفقہ طور پر

فضل اللہ کو اپنا میرِ اعلیٰ منتخب کیا اور اُن کے کچھ لنگوٹیے یار بھی ممبر نامزد ہوئے۔ لیڈر بننے کے بعد فضل اللہ کی آمدنی کی ساری راہیں مسدود ہوگئیں کیونکہ انھوں نے کئی دفعہ لیکچر جھاڑے تھے جن میں سود خوری وغیرہ کی پُرزور مخالفت کی تھی۔ کسانوں نے اُن کے لیکچروں کو بہت سراہا، انھیں پھولوں کے گجرے اور مالائیں پہنائیں۔ ان کے اعزاز میں جلوس نکالے اور جلسے کئے اور "فضل اللہ زندہ باد" کے نعرے بھی بلند کئے۔ لیکن فضل اللہ اس اونچی دیوار کو ڈھانا بھی نہیں چاہتے تھے جس بنیاد پر ان کی امارت کھڑی تھی۔ سود تو وہ اب لے نہیں سکتے تھے لیکن اس کمی کو پورا کرنے کے لئے انھوں نے قانون کی گتھیاں اپنے ہاتھ میں لے لیں۔ وہ اپنے گاؤں کے مجسٹریٹ درجہ اول بن گئے جب کبھی دو آدمیوں کے درمیان جھگڑا ہوتا وہ بیچ میں پڑ جاتے اس طرح ان کا کچھ نہ کچھ بن جاتا تھا۔ انھوں نے چندہ جیسی اہم چیز کا بھی سہارا لینا شروع کیا وہ کہتے تھے:

"پانی کے چڑھاؤ سے تباہ شدہ لوگوں کی امداد کے لئے سرکار سے امداد مانگی ہے اس کے لئے روپیہ کی ضرورت ہے لہذا چندہ دیجئے۔

بھیڑیوں نے ناک میں دم کر رکھا ہے اس کے لئے بندوق حاصل کرنی ہے چندہ دیجئے۔

چاول کی سپلائی کرانے کے لئے حکومت کو تاریں کھڑکھڑانا ہے۔ چندہ دیجئے۔

پُل کی مرمت کے لئے حکومت کو یاد دہانی کرانا ہے۔ چندہ دیجئے

وزیر صاحب دُکھڑا سننے کے لئے گاؤں میں آرہے ہیں اُن کے لئے دعوت کا انتظام کرنا ہے۔ لہذا چندہ دیجئے۔"

چندہ! چندہ!! چندہ!!! لیکن نہ تو سیلاب زدگان کو امداد ملی اور نہ بھیڑیوں سے بچاؤ کے لئے بندوق کا انتظام ہوا البتہ چاول آیا لیکن لوگ وہی بھوسے والا آٹا کھاتے رہے۔ اور وزیر صاحب آئے ضیافت کھائی۔ لوگوں کے دُکھڑے سنے اور واپس چلے گئے۔

جب کبھی کسی نے چندہ دینے میں ہچکچاہٹ دکھائی تو فضل اللہ جھٹ کہتے تھے "آپ جو آج یہ قربانیاں دے رہے ہیں ان کا پھل آپ کو بہت جلدی ملے گا۔ لیکن آپ کو صبر اور شانتی سے کام لینا چاہیئے۔ صبر کا پھل میٹھا ہوتا ہے۔ کھیت میں بیج بوتے ہی اناج نہیں ملتا ہے بلکہ محنت کی ضرورت پڑتی ہے۔ یہی حال اس کا بھی ہے۔ آج آپ جو یہ قربانی دے رہے ہیں وہ ایک دن ضرور رنگ لائے گی۔"

انہی دنوں کی بات ہے۔ گاؤں کا ایک نوجوان اسلم پڑھ لکھ کر گاؤں کے مڈل سکول میں مدرس بن کر آیا۔ اسلم کا یہ اپنا گاؤں تھا۔ اس میں اس نے اپنا بچپن گزارا تھا، اس کا ٹھنڈا پانی پیا تھا۔ اس کے درختوں کی گھنی چھاؤں میں بسیرا کیا تھا اس لئے بھولے بھالے کسانوں پر ہونے والے مظالم کے واقعات اس کے سینہ میں تازہ تھے۔

گاؤں میں پہنچتے ہی اسلم نے کسانوں میں اپنے بچوں کو سکول بھیجنے کا جذبہ اُبھارنے کے لئے ایک تحریک چلائی۔ اس کی عادت تھی کہ وہ آزادی کی نعمتوں اور حکومت کے ترقیاتی منصوبوں کے متعلق لوگوں کو گھنٹوں باتیں سناتا تھا اور سود خوری اور رشوت ستانی سے بچنے کے لئے اچھی اچھی ہدایتیں دیا کرتا تھا۔ لوگ حیرت اور خوشی سے اس کی باتیں سنا کرتے تھے۔ تھوڑے ہی دنوں میں اسلم کی عزت سب کے دل میں گھر کر گئی۔ لیکن فضل اللہ کے لئے یہ مرحلہ انتہائی نازک تھا۔ انھیں برسوں کی حاصل کی ہوئی ساکھ قدموں تلے سرکتی ہوئی محسوس ہوئی۔ وہ اسلم کو اپنے ہاتھ میں لانے کی کوشش تو کرتے لیکن اسلم پر اُن کا جادو نہیں چل سکتا۔ لیکن فضل اللہ بھی پُرانے گھاگ تھے۔ انھوں نے اپنے معتمد آدمی اسلم کے ارد گرد رکھ دئے۔ تاکہ وہ اس کی سرگرمیوں کی دیکھ بھال کریں اور فضل اللہ کو اس کی ہر بات کی اطلاع ملتی رہے۔

وہ کھلم کھلا اسلم کی مخالفت نہیں کر سکتے تھے کیونکہ لوگوں کے دلوں میں اسلم کی عزت گھر کر چکی تھی۔ اس کے علاوہ دونوں کے بیانات بھی ایک دوسرے سے ملتے جلتے تھے۔ اسلم بھی کسانوں کی بھلائی کی باتیں سوچتا تھا اور فضل اللہ بھی یہی نعرہ بلند کرتے تھے۔

گاؤں میں قدم جمانے کے بعد اسلم نے بھانپ لیا کہ جو لوگ لیڈری کے بھیس میں لوگوں کی خدمت کا دم بھرتے ہیں وہی لوگ دونوں ہاتھوں سے لوگوں کو لوٹ رہے ہیں۔ اسلم نے تہیہ کیا کہ وہ لوگوں کو ان عناصر سے نجات دلائے گا اور فضل اللہ کو اُسی لمحہ اسلم کے ارادوں کا پتہ چلا۔ غم و غصہ سے ان کا منہ ایک لمحہ کے لئے سُرخ ہوا اور منہ سے جھاگ آنے لگا لیکن دوسرے ہی لمحہ وہ سنبھل گئے اور اپنے منہ کو رومال سے پونچھ لیا۔ اس روز وہ گھر سے باہر نہیں نکلے لیکن شام کے وقت تین کسانوں نے انھیں شہر کی طرف اندھیرے میں اوجھل ہوتے دیکھا۔

اس کے تین دن بعد جب کسانوں نے یہ سنا کہ اسلم کو گاؤں سے تبدیل کر کے دور کسی گاؤں میں پھینک دیا گیا ہے تو اُن کی حیرانی کی کوئی حد نہ رہی۔ اس کے خلاف یہ الزام تھا کہ وہ سرکاری ملازم ہو کر سیاست میں حصہ لیتا ہے۔ اپنے ہمدرد کی یہ حالت سُن کر کسانوں کو بہت دُکھ ہوا۔ سبھی لوگ اکٹھے ہو کر اسلم کے گھر اس خبر کی تصدیق کے لئے گئے۔ جب وہ واپس ہوئے تو فضل اللہ راستے پر اُن کا انتظار کر رہے تھے۔ انھوں نے تمام کسانوں کو اپنے ساتھ لیا اور اپنے گھر کی طرف چلے۔ وہی آنگن تھا جس کے دونوں طرف سفید پھولوں کے گملے لگے تھے۔ تمام کسان ایک ایک کر کے آنگن کے بیچ میں جمع ہوئے اور سرگوشیانہ انداز میں باتیں کرنے لگے کہ اچانک ایک پرات میں حلوا اور رہا قرخوانیاں آئیں اور پیچھے سے فضل اللہ نمودار ہوئے۔ حسب معمول کسان اُٹھنے لگے لیکن فضل اللہ نے مخلصانہ انداز میں ہاتھ اُٹھا کر سب کو بٹھا دیا اور خود ہی کسانوں میں حلوا بانٹنے لگے۔ جب سب لوگ حلوہ کھا چکے تو فضل اللہ اپنی نشست سے اُٹھے اور کھانس کر اپنی آواز میں غیر معمولی سوز پیدا کرتے ہوئے کہا:

"آپ کو میں نے آج اس لئے یہاں بلایا ہے کہ اسلم کی اچانک تبدیلی سے آپ کو آگاہ کروں۔ اسلم کو کسانوں سے بڑی ہمدردی تھی۔ خاص کر مجھے زیادہ دُکھ ہے کیونکہ وہ میرا داہنا بازو تھا۔ لیکن اب یہ بازو مروڑ کر رکھ دیا گیا ہے میری نصیحتوں پر عمل کر کے وہ آپ کے خادم بنے تھے۔ جب تک اس زمین پر ایسے بدخواہ اور خود غرض لوگ ہوں گے جنھوں نے اسلم کے خلاف ایسے الزامات تھوپے ہیں۔ کسانوں کی بھلائی چاہنے والے کبھی نہیں پنپ سکیں گے۔ آج اسلم کے ساتھ یہ حالت ہوئی ممکن ہے کل میرے ساتھ بھی ایسا ہی حال ہو۔ آہ! اسلم کیا خوبرو جوان تھا۔ چوڑی پیشانی۔ کالی بھویں......" تمام کسانوں کی آنکھیں آنسوؤں سے بھیگ گئیں۔ لیکن دوسرے ہی لمحہ آنسو خود بخود اُن کی آنکھوں میں جذب ہوئے جب فضل اللہ نے کہا۔ اب اسلم یہاں سے چلے جائیں گے۔ اس لئے ہمیں ان کو دعوت دینی چاہیئے جس کے لئے چندہ دینا ہر ایک کا فرض ہوگا۔

---

## اپنی بات (صفحہ ۲ سے آگے)

حالانکہ ہمپوشش کو ماہوار شائع کرنے کی ضرورت عرصہ سے محسوس کی جا رہی ہے۔ ایسا کرنے میں جو واحد مشکل درپیش آ رہی ہے وہ ہے بزم کی مالی ناآسودگی اور کشمیری پڑھنے والوں کی قلیل تعداد۔ بزم ان مشکلات سے نبرد آزما ہے لیکن ہر مشکل حل کرنے میں وقت لگتا ہے۔ اُمید ہے کہ ہماری مشکلات جلد رفع ہوں گی اور ہم ہمپوشش کو ایک اچھے معیار کا ماہوار رسالہ بنانے کے منصوبے میں کامیاب ہو سکیں گے۔

جانکی ناتھ گنہ ہار

# کشمیر میں بُدھ مت

بھارت کے تہذیبی ارتقاء میں جو حصہ زمانہ سلف سے اہلِ کشمیر نے ادا کیا ہے۔ تواریخ کے اوراق ان باعثِ فخر کارناموں سے لبریز ہیں۔ لیکن پھر اہلِ کشمیر کی ان گراں بہا سرگرمیوں کو اُجاگر کرنے اور آزاد بھارت کے آزاد لوگوں تک پہنچانے کے لیئے کافی تحقیق و تدقیق کی ضرورت باقی ہے۔ اس اہم ضرورت کو پورا کرنے کی طرف شری جانکی ناتھ گنہ ہار اور شری پریم ناتھ گنہ ہار کی پہلی کوشش قابلِ تعریف ہے کہ انھوں نے کشمیر و لداخ میں بدھ مت کی تواریخ پر ایک جامع کتاب (BUDHISM IN KASHMIR & LADAKH) شائع کر لی ہے جو کشمیر میں بودھ دھرم کے عروج و زوال پر ایک بصیرت افروز تصنیف ہے۔ اس مضمون میں گنہ ہار صاحب نے اسی موضوع پر قلم اٹھایا ہے۔ (ایڈیٹر)

کشمیر ایک ایسا خطۂ ارض ہے جس کی شہرت چہار دانگِ عالم میں پھیلی ہوئی ہے۔ اس کی ایک وجہ یہ ہے کہ دستِ قدرت نے وادیٔ کشمیر کے حُسن کو اُن تمام دل فریبیوں سے سنوارا ہے۔ جو انسان کے تخیّل کی پروردہ ہیں اور لُطف یہ کہ آدم زاد نے بھی فیاضانہ انداز سے حسنِ کشمیر کی مدح سرائی کی ہے۔

آج کل جب کہ سلسلۂ رسل و رسائل میں حیرت انگیز ترقّی ہوئی ہے اور سفر آساں بن گیا ہے۔ ہر سال تقریباً ۸۰ ہزار سیّاح کشمیر آتے ہیں اور یہاں کے دل کش قدرتی مناظر اور ساز گار آب و ہوا سے لُطف اندوز ہوتے ہیں۔ لیکن عہدِ قدیم میں کشمیر کی سیاحت مُشکل ہی نہیں خطرناک بھی تھی۔ سیرِ کشمیر ان ایّام میں ایک ایسی عشرت تصوّر کی جاتی تھی جس کا استفادہ بمُشکل تمام حکمرانِ وقت اور اُن کے درباری ہی کر سکتے تھے اُن ہی تو جو لوگ اس وادیٔ حُسن کی رعنائیوں سے لطف اندوز ہونے کے علاوہ کسی اور غرض سے یہاں کی دُشوار گزار راہیاں عبور کرنے پر مائل ہوتے۔ اُن کے لئے نسبتاً زبردست کشش کی ضرورت تھی خوش قسمتی سے یہ کشش موجود تھی اور وہ تھی علم و دھرم (دینیات) کے لئے خواہش مندوں کی لگن خاص کر بدھ دھرم کی کشش۔

بدھ مت کے ظہور کو ابھی زیادہ عرصہ نہیں ہوا تھا کہ کشمیر بودھ علوم کا ایک اہم مرکز بن گیا۔ اس سے دُور نزدیک کے جگیا سو (گیان دھیان کے خواہش مند) یہاں کھنچے چلے آتے۔ لیکن عصرِ حاضر میں اس بات سے بہت کم لوگ واقف ہیں کہ کشمیر کبھی بودھ علم و فلسفے کا گہوارہ رہا ہے۔ جس کی وجہ سے وادی کو شہرتِ عالم حاصل تھی۔ یہ بھی بہت کم لوگ جانتے ہیں کہ بدھ دھرم کے پرچار کی تاریخ میں فردوسِ ارض کو ایک اہم ترین اور اعلےٰ مقام حاصل ہے۔ عام طور سے یہ بات اب بھی لوگوں کو معلوم نہیں کہ عہدِ رفتہ میں کشمیر کو بدھ مت کی آماجگاہ کے طور پر وہ مقام شہرت ملا تھا کہ پڑوسی ملکوں کے عالم جب تک وادیٔ کشمیر کے فاضل و باکمال اُستادوں سے تحصیلِ علم نہ کر آتے اُن کی تعلیم ادھوری مانی جاتی تھی۔ یقیناً یہ بات بھی کم ہی لوگ جانتے ہیں کہ کشمیری بودھ بھکشوؤں اور عالموں نے بے پناہ خطرات کا سامنا کیا تھا کہ اپنی جان تک جوکھم میں ڈالی مگر لداخ و گلگت کے سرحدی علاقوں اور وسط ایشیا کے کاشغر، یارقند اور ختن تک مہاتما بُدھ کا پیغام پہنچایا۔ اتنا ہی نہیں کشمیر کے یہ بودھ پرچارک برصغیر ہندوستان کے حدود کو پھلانگ کر چین، تبت، لنکا اور انڈونیشیا تک بھی جا پہنچے۔

بدقسمتی سے وہ مصدقہ تاریخ معلوم نہیں ہو سکی ہے۔ جب سے وادیٔ کشمیر میں بُدھ مت کا آغاز ہوا۔ اس وجہ سے عہدِ جدید کے کئی مؤرخوں نے یہ رائے ظاہر کرنے میں غلطی کی ہے کہ کشمیر میں بُدھ مت کا آغاز شہنشاہ اشوک کے عہدِ حکومت میں ہوا۔ حالانکہ یہ مفروضہ صحیح نہیں ہے۔ کیوں کہ اشوکِ اعظم سے بہت پہلے وادی تک بُدھ کا پیغام پہنچ چکا تھا۔ خود شہنشاہ اشوک کے زمانے میں ہی کشمیر رواداری اور فراخ دلی کے لئے مشہورِ عالم تھا۔ چنانچہ عہدِ اشوک ابتدا میں جب

کئی بودھ بھکشو شہنشاہ سے اختلاف ہو جانے کے باعث مگدھ سے بھاگ گئے تو انھوں نے وادی میں ہی جا کر پناہ لی۔

کہا جاتا ہے کہ اشوک اعظم نے کشمیر اور گاندھارا کے علاقے میں مدھیانتک کو بدھ دھرم کے پرچار کے لئے تعینات کیا اور بودھ گرنتھوں میں یہ تذکرہ آتا ہے کہ مدھیانتک اور اُن کے ۵۰۰ بھکشو ساتھی اس خطے میں ۲۰ سال مقیم رہے۔ مدھیانتک کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ کشمیر آنے پر انھیں بارہ بودھ وہار ملے۔ اُن میں سے کچھ وہار مقامی حکمران راجہ سریندر کے عہد میں تعمیر کئے گئے تھے جو مہاتما بدھ کے بعد اشوک سے کچھ عرصہ قبل ہو گذرے ہیں۔

کشمیر کے ممتاز مؤرخ کلہن کا یہ بیان غیر مبہم ہے کہ راجہ سریندر نے دو وہار تعمیر کرائے تھے۔ ان میں سے ایک سورس کے مقام پر بنوایا گیا۔ یہ جگہ آج کل سوور کہلاتی ہے جو جھیل آنچار پر سری نگر کے شمال میں واقع ایک گاؤں ہے۔ دوسرا وہار دردوں کے علاقے کے آس پاس سودک کے مقام پر واقع تھا جو آج کل جھیل کرگل کے متصل سوُدر کے نام سے موسوم ہے۔ اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ بدھ دھرم نوجیلا کی حدوں سے پرے پھیل چکا تھا۔

معلوم ہوتا ہے راجہ سریندر کو بُدھ دھرم پر اتنا اعتقاد تھا کہ ساری عمر انھوں نے عالم تجرد میں گذار دی۔ اس لئے اُن کے بعد کشمیر کی راج گدی ایک اور خاندان کو نصیب ہوئی۔ اسی خاندان کی چار پشتوں کے راج کے بعد کشمیر پر اشوک اعظم کا تسلّط قائم ہوا۔

بھارت کے دیگر علاقوں کی طرح کشمیر میں بھی بدھ مت کا فروغ عہدِ اشوک کا رہینِ منت ہے۔ یہ ذکر کیا جا چکا ہے کہ کشمیر میں بدھ دھرم کے پرچار کے لئے اشوک نے مدھیانتک کو مامور کیا تھا۔ اس کے بعد شہنشاہ بہ نفسِ نفیس کشمیر تشریف لائے اور یہاں پر انھوں نے متعدد ستوپ اور وہار تعمیر کرائے۔ مشہور چینی سیاح یُوان چوانگ اُن کی تعداد ۵ سو بتاتے ہیں۔ عہدِ اشوک کے کچھ ستوپ ساتویں صدی عیسوی تک قائم تھے۔ یہ وہ زمانہ ہے جب یُوان چوانگ کشمیر آئے۔ ان کا بیان ہے کہ ان میں سے چار ستوپوں میں مہاتما بدھ کے مقدس آثار رکھے گئے تھے۔

کلہن پنڈت نے بھی اس بات کی تصدیق کی ہے کہ اشوک نے مذہبی عمارتیں تعمیر کرائیں۔ ان کا بیان ہے کہ موریہ شہنشاہ نے شری نگری میں کئی وہار اور ستوپ بنوائے۔ شری نگری عہدِ اشوک میں کشمیر کی راجدھانی تھی۔ آج کل یہ جگہ سری نگر کے جنوب مشرق میں پاندریٹھن کے نام سے موسوم ہے۔ اور بھی کئی جگہوں پر اشوک نے بودھ وہار اور کچھ شو مندر تعمیر کرائے۔

اشوک کی رحلت کے بعد بُدھ مت شاہی سرپرستی سے محروم رہ گیا لیکن کشان عہدِ حکومت میں بدھ دھرم پھر ایک بار عروج پر آیا۔ چنانچہ کنشک کے زمانے میں جو چوتھی بودھ مہاسبھا بلائی گئی وہ کشمیر ہی میں غالباً ہاروَن کے مقام پر منعقد کی گئی۔ اس مہاسبھا میں شرکت کرنے کے لئے ملک کے مختلف حصّوں سے ممتاز ترین بودھ عالم اور بھکشو کشمیر آئے۔ جن کے باعث کشمیر اُس وقت سے بودھ علم و تمدّن کا ایک اہم ترین مرکز بن گیا۔

چوتھی بودھ مہاسبھا چھ مہینے جاری رہی۔ اس میں ۵۰۰ ارہت، ۵۰۰ بودھی ستو اور ۵۰۰۰ عالم شامل ہوئے۔ مہاسبھا میں سُوتر، وِنے اور ابھیدھرم کی از سرِ نو ترتیب دی گئی اور وِبھاشا نام سے ان بودھ گرنتھوں کی تفسیر مرتب کی گئی۔ سنسکرت کے نامی شاعر اور ڈرامہ نویس اشو گھوش خاص طور پر کشمیر مدعو کئے گئے۔ تاکہ وہ وِبھاشا کو موزوں ادبی انداز میں ترتیب دے سکیں۔ اشو گھوش نے کئی سال کشمیر میں قیام کیا۔

کنشک کے جانشین ہُشک جشک اور کنشک نے بالترتیب ہُشک پور، جُشک پور اور کنشک پور کے تین قصبوں کی بنا ڈالی جو آج کل اشکور، زُکور اور کنس پور کے مقامات سے موسوم ہیں۔ ان میں سے زوکور نام کا گاؤں سری نگر کے شمال میں واقع ہے جب کہ

باقی دو گاؤں بارہمولہ کے متصل ہیں۔ کشان حکمرانوں نے ان اور دیگر کئی مقاموں پر بودھ وہار، ستوپ اور چیتیہ تعمیر کرائے۔

خاندانِ کشان کے آخری دور کو کشمیر میں بدھ مت کے سنہری دور سے موسوم کیا جا سکتا ہے۔ اِس زمانے میں بدھ دھرم کو یہاں کافی عروج ملا اور حکومت کے معاملوں میں بودھوں کی بالادستی رہی جید و ممتاز بودھ فلسفی ناگارجن اسی عہد میں کشمیر آکر رہے۔ اُن کے بارے میں کلہن کا بیان ہے کہ فی الواقعی وہ سرزمین کشمیر کے واحدِ حکمرانِ اعلیٰ تھے۔ کشمیر کے ودوان برہمنوں کو انھوں نے شاستراتھوں (مذہبی مناظروں) میں ہرایا جس کی بدولت وادی میں بدھ دھرم کو عوام میں مقبولیت حاصل ہوئی۔

مگر یہ صورتِ حال زیادہ دیر قائم نہ رہ سکی۔ راجہ ابھیمنو کے عہدِ حکومت میں یکے بعد دیگرے کئی شدید ترین جاڑے آئے جن کے باعث کئی بودھ بھکشو موت کا شکار ہوئے۔ بیشتر بھکشو سردی کی شدت کے باعث وادی سے نکل آئے۔ اس سے کشمیری برہمنوں کو روایتی طرزِ عبادت پھر سے رائج کرنے کا موزوں موقع ہاتھ آیا اور ناگ دیوتاؤں کو چڑھاوا چڑھانے کی رسومات پھر جاری ہو گئیں۔

شاہ نر کے زمانے میں کشمیری بودھوں پر برے دن آئے اس عہد کی راجدھانی بیج بہارہ کے متصل کہیں واقع تھی۔ نر ایک بدکردار حکمران تھا۔ جسے رعیت کے جذبات اور ننگ و ناموس کی کوئی پرواہ نہ تھی۔ شاید اسی کا ردِ عمل تھا کہ ایک بودھ بھکشو راجہ کی محبوبہ کو ایک بار پھسلا کر لے بھاگا۔ اس سے بودھ سنگھ راجہ کے غیظ و غضب کا نشانہ بنا۔ نتیجہ یہ نکلا کہ بہت سے بودھ وہار اور مذہبی عمارتیں مسمار کر دی گئیں۔ چھٹی صدی عیسوی میں بھی ہُن حکمران مہرکل کے دورِ حکومت میں کشمیر کے بودھوں کو بے حد اذیت اٹھانا پڑی۔

مہرکل کے بعد جب میگھ واہن کشمیر کے حکمران بنے تو بدھ مت کو پھر عروج کا موقع ملا۔ میگھ واہن کٹر بودھ تھا۔ انھوں نے چرند و پرند کے مارنے اور گوشت کے استعمال پر پابندی لگادی۔ کلہن کا بیان ہے کہ اس امتناعی حکم کو ہمہ گیر بنانے کے لئے کشمیر کے اس رحمدل حکمران نے ایک دگوجے یاترا بھی کی۔ روایت ہے کہ فتوحات کی اس مہم میں میگھ واہن نے لنکا کے حکمران وبھیشن تک کو مطیع کر لیا۔ لیکن یہ دعوے مبالغہ آمیز ہے اور کوئی ثبوت اس دعوے کی تصدیق نہیں کرتا۔ ایک سچے بودھ کے شایانِ شان میگھ واہن نے ان لوگوں کو روزگار کی سبیل بہم کرائی جو جانوروں کے ذبح پر پابندی لگائے جانے سے بے روزگار ہوئے تھے۔ چنانچہ جو قصائی اور بھیری والے بے کار ہوئے تھے انھیں مالی امداد دی گئی یا عوضی کاروبار مہیا کئے گئے۔

دورِ میگھ واہن کئی بودھ تعمیرات کے لئے مشہور ہے۔ خود راجہ نے کئی وہار تعمیر کرائے اور ایک تبلیغی ادارے (دھرم ودیالیہ) کی بنا ڈالی اُن کی رانیاں شوہر سے بھی بڑھ گئیں۔ چنانچہ اُن کی پٹ رانی امرت پربھا نے سری نگر کے قریب امرت بھون وہار قائم کرایا۔ امرت پربھا آسام کی ایک شاہزادی تھی۔ امرت بھون وہار کے نام پر وہ برناد ناگ کے پاس اب ایک محلہ باقی رہ گیا ہے جسے آنتہ بھون کہتے ہیں۔ میگھ واہن کی اور رانیوں نے بھی متعدد وہار اور ستوپ بنوائے۔ ان میں سے ایک وہار ایسا تھا جس میں کنوارے اور شادی شدہ بودھ بھکشوؤں کی رہائش کا معقول انتظام تھا۔

میگھ واہن کے بعد بدھ دھرم کشمیر میں شاہی سرپرستی سے پھر محروم ہو گیا۔ لیکن اس بات کا کوئی تحریری ثبوت نہیں ملتا کہ اس کے بعد یہاں بودھوں کے ساتھ کوئی ظلم روا رکھا گیا یا کوئی امتیاز برتا گیا۔ بلکہ حق یہ ہے کہ میگھ واہن کے جانشینوں کی حکمرانی میں کئی بودھ یادگاریں قائم کی گئیں۔ مثلاً پرورسین کے عہد میں مشہور زمان جیندر وہار تعمیر کیا گیا۔ پرورسین موجودہ سری نگر کے بانی ہوئے ہیں۔ ان کی حکومت چھٹی صدی عیسوی کے آخر میں رہی ہے۔ جیندر وہار میں چینی سیاح یوان چوانگ نے کشمیر آکر قیام کیا۔ معلوم ہوتا ہے یہ عالیشان وہار جو پرورسین کے ماموں جیندر نے تعمیر کرایا تھا۔ سری نگر کی جامع مسجد کے متصل کہیں بنایا گیا تھا۔

(باقی آئندہ)

منوہر کول

(انگریزی سے ترجمہ)

# دورِ حاضرہ کے کشمیری نقاش

تاریخ بھارت کا آبدار جواہر کشمیر قدیم زمانے سے ہی متنوع تمدنی اور فنی روائتوں کا گہوارہ رہا ہے۔ ہمالہ کی آغوش میں پڑھی پلی اس وادی کی سیاسی تواریخ نے اگرچہ بہت سے نشیب و فراز دیکھے، کئی ایک انقلابوں کا سامنا کیا۔ لیکن یہ ایک حقیقت ہے کہ ہر نئی تبدیلی اور ہر نئے انقلاب نے کشمیر کی ان تمدنی اور فنی روائتوں کو ایک نئی توانائی اور ایک نئی شگفتگی عطا کی۔

زمانہ قدیم میں کشمیر کی پُر فضا وادی ویدک عہد کے رشیوں کا مسکن بن گئی۔ جہاں یہ رشی گرد و پیش کے بشارت افروز حسن و جمال سے متاثر ہو کر قدرت کے سربستہ راز کھولنے اور کائنات کی گہرائیوں میں اُتر کر حق و صداقت کی کھوج لگانے میں مصروف رہے۔ زمانہ شجاعت میں وادیٔ کشمیر علم و دانش کی پونیہ بھومی بن گئی۔ اور اس سرچشمۂ علم و دانش سے اپنے علم کی پیاس بجھانے کے لیے چین تبت اور وسط ایشیا تک سے طالب علم یہاں آتے رہے۔ وسطی زمانے میں شاہانِ مُغل نے کشمیر کو فردوسِ بریں کے اسلامی تصور کی تعبیر مان لیا۔ اور اس خوش نما وادی کے حسن و جمال سے متاثر ہو کر شہنشاہ جہانگیر کو یہ شعر کہنے کی انگیخت ہوئی۔

اگر فردوس بر روئے زمیں است  
ہمیں است و ہمیں است و ہمیں است

اسی طرح اہلِ فرہنگ نے کشمیر کو سارے براعظم ایشیا کا بہترین عشرت کدہ قرار دیا۔

شخصی حکومت سے آزاد ہوتے ہی کشمیر نے پھر ایک انگڑائی لی۔ اور ریاست کی اقتصادی تعمیر نو کے ساتھ ہی ساتھ کشمیری تمدن کے نئے دور کا آغاز بھی شروع ہو گیا۔

وادیٔ کشمیر کی سنگلاخ مرزبین لیکن حسین مناظر نے اس خطے کے باشندوں کو جسمانی رعنائیت کے ساتھ ہی ساتھ احساس ذہنی توانائی کی دولت سے بھی مالا مال کر رکھا ہے۔ ہندوستان کی تواریخ جگہ جگہ اہلِ کشمیر کے اُس شاندار رول کی شہادت مہیّا کرتی ہے۔ جو انھوں نے ہندوستان کے تمدنی ورثے کو پرشوکت بنانے۔ ہندوستانی علم بالخصوص اس کے کسب و فن کو بام عروج پر پہنچانے میں ادا کیا ہے۔ جس کسب و فن کی شہرت ولادت مسیح سے قبل مصر۔ یونان اور روم تک پھیل گئی تھی۔

کشمیر کے مصوروں اور نقاشوں نے چاداری یعنی دیواروں پر نقش و نگار کرنے کے فن میں ایک خاص اور اچھوتا اسلوب بروئے کار لایا۔ جس کے نمونے — کم ہی سہی — لیکن آج بھی سری نگر اور جموں کے محلوں، پُرانی عمارتوں اور مندروں کی دیواروں کو مزیّن کر رہے ہیں۔ مُغلوں کے عہد میں کشمیری مصوروں نے چھوٹے کنوسیں پر تصویریں بنانے اور کتابوں کے قلمی نسخوں کے حواشی کو نقش و نگار سے مرصع کرنے میں ایک خاص اسٹایل اپنایا۔ جو اب بہرمش کے نام سے مشہور ہوا۔ اور جس کے نمونے کشمیر کے عجائب گھر اور سری نگر کی ریسرچ لائبریری میں آج تک موجود ہیں۔ تواریخ اس بات کی شہادت بھی مہیّا کرتی ہے۔ کہ کشمیری مصور بادشاہوں کے درباروں میں بھی اپنے خاص عہدوں پر مامور ہوتے اور

